# نکات القرآن

تالیف: شیخ زید الدین محمد بن ابی بکر بن عبدالقادر الرازیؒ

پیش لفظ: حضرت مولانا سید انظر شاہ کشمیری، سرپرست جامعۃ الامام انور شاہ دیوبند

شیخ زید الدین محمد بن ابی بکر بن عبدالقادر الرازی الحنفی کی شان عبقریت، مجتہدانہ بصیرت اور علوم القرآن سے ان کے قلبی شغف سے کون ناواقف ہے۔ آپ کو تمام ہی اسلامی علوم پر کامل دسترس حاصل تھی، کئی موضوعات پر کتابیں تصنیف فرمائیں۔ علوم قرآن سے متعلق بھی آپ کی دو عظیم کتابوں نے علماء سے داد تحسین حاصل کیں، ان میں سے ایک "الذھب الابریز فی تفسیر الکتاب العزیز" اور دوسری "نموذج جلیل فی اسئلۃ وأجوبۃ من غرائب آی التنزیل" "نکات القرآن" اسی دوسری کتاب کا اردو ترجمہ ہے اور مترجم مصنفین کی ایک جماعت۔

قرآن کریم بلاشبہ اپنے اندر اعجاز کے اتنے پہلو سموئے ہوئے ہے کہ انسان پوری کوشش کے باوجود اس کے تمام اعجازی گوشوں کے ادراک پر قادر نہیں۔ تاہم علماء نے اپنے ذوق اور علمی بساط کے مطابق علوم و معارف کے اس بحر بیکراں سے علم و فن کے نہ جانے کتنے موتی برآمد کئے۔ یہ کتاب بھی اسی سلسلۂ زریں کی ایک کڑی ہے۔ جو بارہ سو سے زائد قرآن کے عجائب و غرائب علام و حکم، حقائق و دقائق اور اسرار و نکات سے متعلق سوالات و جوابات پر مشتمل ہے۔

کتاب کیا ہے؟ گنجینۂ علوم و معارف، خزینۂ اسرار و حکم، درشاہوار، گوہر آبدار اساتذہ کے لیے نعمت بے بہا، طلبہ کے لیے دولت بیش بہا اور قرآنی علوم سے دلچسپی رکھنے والوں کے لیے آب بقا۔

انتہائی شستہ، شگفتہ اور سلیس اردو کے قالب میں حافظی بکڈپو نے ہندوستان میں پہلی بار عمدہ کاغذ اور دیدہ زیب جلد کے ساتھ شائع کیا۔

صفحات: ۴۳۲